محتاج ہے۔وہ اپنے دل سے اسی مفہوم کے ساتھ اور زبان سے انہیں الفاظ یا ان کے مترادف الفاظ کے ساتھ اپنی اصلی پیاس بجھانے کے واسطے رب العالمین سے آب حیات کا آرزومند ہوسکتا ہے۔وہ قرآن مجید کو ہاتھ میں لے کر **سورۂ الحمد** پر چند لمحے غور کرنے سے معلوم کرلیتا ہے کہ اس کی محتاج روح کو رب العالمین کے حضور میں اسی شکل سے اپنی درخواست پیش کرنی چاہیے جو انسان کو سعادت حاصل کرنے کے واسطے پورے طور پر تیار کرتی ہے۔وہ انکشاف حقیقت کی غرض سے آگے بڑھتا ہے اور آخر کار جلد معلوم کرلیتا ہے، کہ انسان کی یہ دعا قابل اجابت ہے اور تمام قرآن مجید اسی کی قبولیت کی شہادت ہے۔جس پر دشوار گزار راہ نے انسان کو حیران کررکھا ہے، قرآن مجید نے اس کڑی منزل کو آسان کردیا ہے۔اس مقام پر کثیر التعداد آیات میں سے صرف چند درج کی جاتی ہیں، جن سے معلوم ہوگا کہ انسان کی اس آرزو کو اُس **رحمٰن معلم قرآن** نے کیوں کر پورا کیا ہے۔

(2)...وَمَن يَعْتَصِمْ بِاللَّهِ فَقَدْ هُدِيَ إِلَى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍo(ال عمران3:101)

اور جس نے نگاہ رکھا اللہ (کے کلام) کو تو بے شک اُس کو سیدھا راستہ بتایا گیا۔

(3) أَلَمْ أَعْهَدْ إِلَيْكُمْ يَبَنِيٓ ءَادَمَ أَن لَّا تَعْبُدُوا الشَّيْطَٰنَ ۖ إِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِينٌo وَّأَنِ اعْبُدُونِي ۚ هَٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيمٌo(یٰسٓ36:60-61)

اے آدم کی اولاد کیا میں نے تم سے عہد نہیں کیا کہ شیطان کی عبادت نہ کرو بے شک وہ تمہارا کھلا دشمن ہے اور یہ کہ میری عبادت کرو یہ صراط مستقیم (سیدھی راہ) ہے۔

(4)....وَإِنَّكَ لَتَهْدِيٓ إِلَى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍo صِرَاطِ اللَّهِ الَّذِي لَهُ مَا فِي السَّمَٰوَٰتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ۗ أَلَآ إِلَى اللَّهِ تَصِيرُ الْأُمُورُo(الشوریٰ42:52-53)

اور (اے رسولؐ) بے شک تو صراط مستقیم کی طرف ہدایت کرتا ہے اُس اللہ

کی راہ کی طرف جو آسمانوں اور زمین کی سب چیزوں کا مالک ہے۔ آگاہ ہو جا کہ تمام کام اللہ ہی کی طرف پھر آئیں گے۔

اس آیت نمبر (2) میں اجمالاً بیان ہوا ہے کہ جس شخص نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ تعلق پیدا کر لیا یعنی اس کی کلام کو مدنظر رکھا اُس کو صراط مستقیم کی راہ نمائی ہو گئی۔

آیت نمبر (3) میں تفصیلاً مرقوم ہے کہ شیطان دشمنِ انسان کی عبادت نہ کرنا اور خالص اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنا اسی کا نام صراطِ مستقیم ہے۔

آیت نمبر (4) میں مزید وضاحت کے ساتھ جناب **خاتم النبیّین** کو ارشاد ہوا ہے، کہ صراط مستقیم وہی ہے جس کی طرف لوگوں کو آپ ہدایت کرتے ہیں اور یہی اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے اور اس کے حضور میں حاضر ہونے کی راہ ہے۔

انسان کے دردِ دل کا علاج بتلا دینے اور مختلف طریقوں سے اس کو ذہن نشین کرا دینے کے بعد اس سے فائدہ اٹھانا بالکل اُس کی اپنی مرضی پر چھوڑ دیا گیا ہے۔ دیکھو آیات ذیل۔

(5) **قُلْ يَآ اَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ ج فَمَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا يَهْتَدِىْ لِنَفْسِهٖ ج وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيْهَا ج وَمَآ اَنَا عَلَيْكُمْ بِوَكِيْلٍ** o(یونس 10:108) کہہ دے (اے رسولؐ) بے شک تمہارے پاس الحق (قرآن مجید) تمہارے رب کی طرف سے آیا ہے، پس جس نے ہدایت پالی اُس نے اپنے ہی فائدے کے لیے ہدایت پائی اور جو گم راہ ہوا اس نے اپنا ہی نقصان کیا اور میں تمہارا نگہبان نہیں ہوں۔

(6) **وَقُلِ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ قف فَمَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ وَّمَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ...** (الکہف 18:29) اور کہہ دے (اے رسولؐ) کہ الحق (قرآن مجید) تمہارے

رب کی طرف سے ہے، پھر جس کا جی چاہے ایمان لائے اور جس کا جی چاہے انکار کرے۔

(7) اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا ○ (الدھر 3:76) ہم نے انسان کو سیدھی راہ کی ہدایت کر دی ہے، چاہے شکر گزار ہو، اور چاہے ناشکرا ہو۔

آیت نمبر (5) میں صراحت سے بتلایا گیا ہے کہ قرآن مجید پر عمل کرنے میں انسان کا اپنے فائدہ ہے اور اس کو ترک کرنے سے اُس کا اپنا نقصان ہے۔ اور قرآن مجید کا نوع انسان کے واسطے مفید دستور العمل ہونا ہی اس کی صداقت کی شہادت ہے۔

آیت نمبر (6، 7) میں بیان ہوا کہ صراطِ مستقیم بتلا دینے کے بعد یہ امر انسان کی آزاد مرضی پر چھوڑا گیا ہے کہ ایمان لا کر اس راہ نمائی کا شکر گزار ہو یا انکار کر کے کفران نعمت کرے۔

اس سورت میں انسان کو دعا سے پہلے طریق حمد کی بھی تعلیم دی گئی ہے اور دعا کو حمد کے بعد اسی انداز میں ادا کرنے کا حکم قرآن مجید کی آیت ذیل سے پایا جاتا ہے۔

(8) هُوَ الْحَيُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ؕ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ (المؤمن 65:40) وہ (اللہ) زندہ ہے کوئی اور معبود نہیں مگر وہی۔ پس اُسی کو پکارو خالص دین دار ہو کر (کیوں کہ) ہر ایک قسم کی بڑائی اللہ کے واسطے ہے جو تمام جہان کا پالنے والا ہے۔

آیت کے الفاظ ''اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ'' سے پوری سورہ الحمد کی طرف توجہ دلائی گئی ہے جو ایک جامع دعا کی حیثیت میں کتاب اللہ کے ابتداء میں مرقوم ہے اور ہر حالت میں اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرنے کے واسطے اس سے بہتر کوئی دعا نہیں ہو سکتی۔

اصل مقصود آیت سے یہ ہے کہ انسان کو حقیقی سعادت اس دُعا سے اُس وقت حاصل ہو سکتی ہے کہ اُس کے دل سے غیر اللہ کی عظمت دور ہو جائے اور وہ خالص دل

لے کر اللہ تعالیٰ کی حضور میں حاضر ہو کیوں کہ وہ ہمیشہ زندہ رہنے والا معبود ہے اور اُس کے سوائے سب فنا ہونے والے ہیں۔

قرآن مجید کی دوسری سورت کا پہلا خطبہ جس نے بُت پرست ملک عرب میں کھلبلی مچا دی، اور اہل عالم کو خواب غفلت سے جگا دیا حسب ذیل ہے۔

(9) يَا أَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوا رَبَّكُمُ الَّذِي خَلَقَكُمْ وَالَّذِينَ مِن قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ○ الَّذِي جَعَلَ لَكُمُ الْأَرْضَ فِرَاشًا وَالسَّمَاءَ بِنَاءً وَأَنزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً فَأَخْرَجَ بِهِ مِنَ الثَّمَرَاتِ رِزْقًا لَّكُمْ فَلَا تَجْعَلُوا لِلَّهِ أَندَادًا وَأَنتُمْ تَعْلَمُونَ ○ (البقرہ 2:22-21) اے لوگو اپنے رب کی عبادت کرو جس نے تم کو اور تم سے پہلوں کو پیدا کیا تا کہ تم تقویٰ حاصل کرو، رب وہ ہے جس نے تمہارے واسطے زمین کو فرش اور آسمان کو چھت بنایا اور آسمان سے پانی برسایا پھر اُس سے تمہارے کھانے کے واسطے پھل اُگائے پس اللہ کے برابر کسی کو مت بناؤ اور یہ (سب باتیں) تم جانتے ہو۔

اس عظیم الشان خطبہ میں بتلایا گیا ہے کہ عبادت کے لائق وہی رب العالمین ہے جس نے

ا۔ تم کو اور تم سے پہلوں کو پیدا کیا۔

ب۔ ساری زمین کو تمہاری قیام گاہ اور آسمان کو ڈیرہ بنایا۔

ج۔ بادلوں سے پانی برسا کر تمہارے لیے پیداوار سے رزق مہیا کیا۔

ان قدرتی مشاہدات کے پیش کرنے کے بعد ارشاد ہوا ہے کہ ان تمام حالات سے تم آگاہ ہو، اور انکار نہیں کر سکتے کہ ان عظیم الشان طاقتوں کا مالک وہی قادر مطلق ہے۔ اُس کے جلال کی واقعی عزت اسی میں ہے، کہ تم کسی کام میں اُس کا شریک نہ بناؤ۔

مشرکین کے لیے کوئی آواز اس سے زیادہ تعجب خیز اور حیرت انگیز نہ تھی، کہ اُن کو متفرق معبودوں سے پھیر کر اللہ تعالیٰ کو ذاتِ واحد کی طرف بلایا گیا۔ دیکھو آیت ذیل۔

(10) وَعَجِبُوٓا أَنْ جَآءَ هُمْ مُّنذِرٌ مِّنْهُمْ وَقَالَ الْكٰفِرُونَ هٰذَا سٰحِرٌ كَذَّابٌ o أَجَعَلَ الْاٰلِهَةَ إِلٰهًا وَّاحِدًا إِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ o (صٓ 38:5-4) اوران لوگوں نے تعجب کیا کہ ان کے پاس کوئی آگاہ کرنے والا انہیں میں سے آئے، اور کافروں نے کہہ دیا کہ یہ جادوگر بڑا جھوٹ بولنے والا ہے۔ اس نے سب معبودوں کے مقابلہ میں ایک معبود قرار دے لیا ہے، بے شک یہ ایک عجیب بات ہے۔

قرآن مجید نے اسی خطبہ کو اصل دین قرار دیا، اور بتلا دیا کہ یہی صراط مستقیم ہے جس پر چل کر انسان کبھی گمراہ نہیں ہوتا۔ دیکھو آیاتِ ذیل۔

(11) لَآ إِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ قف قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ج فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ق لَا انْفِصَامَ لَهَا ط وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ o (البقرۃ 2:256) دین میں زبردستی نہیں ہے۔ بلا شبہ گمراہی سے ہدایت کھلے طور پر ظاہر ہوگئی۔ پھر جو غیر اللہ کی عبادت سے انکار کرے اور اللہ پر ایمان لائے تو بے شک اُس نے مضبوط ذریعہ پکڑا جس کے لیے ٹوٹنا نہیں ہے، اور اللہ سننے والا جاننے والا ہے۔

(12) وَمَنْ يُّسْلِمْ وَجْهَهٗٓ إِلَى اللّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ط وَإِلَى اللّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ o (لقمن 31:22) اور جس نے اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ کی طرف جھکا دیا اور وہ نیکی کرنے والا ہے پھر بے شک

اُس نے ایک مضبوط ذریعہ پکڑلیا اور اللہ ہی کی طرف سب کاموں کا انجام ہے۔
آیت نمبر (9) میں خالص رب العالمین کی عبادت اور شرک سے بچنے کا حکم تھا۔
آیت نمبر (11) میں اسی مفہوم کی تفسیر اس طرح پر کی گئی ہے کہ غیر اللہ کی عبادت سے انکار اور یمان باللہ کا اقرار ہی اصل دین ہے۔
آیت نمبر (12) میں الفاظ وَهُوَ مُحْسِنٌ کی ایزادی سے مفہوم مذکورہ بالا کو اور بھی واضح کر دیا گیا ہے کہ اعتقادی امور کے ساتھ عملی زندگی کی بھی ضرورت ہے جو نیکی اور خلوص پر مبنی ہو۔
یہی اصل محکم ہے جس پر شجر اسلام قائم ہے اور اسی کے اِکمال و اتمام کی عزت قرآنِ مجید کو عطا ہوئی، دیکھو آیت ذیل۔

(13)... اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا ...(المآئدة5:3) آج کے دن میں نے تمہارے لیے تمہارا دین کامل کر دیا، اور اپنی نعمت کو تم پر پورا کر دیا، اور میں نے تمہارے لیے دین اسلام پسند کیا۔

جس عظیم الشان خطبہ سے اس کتاب کی ابتداء ہوئی تھی اُسی پر اس کا خاتمہ ہوا ہے۔ دیکھو سورۂ ذیل:

(14) قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌo اَللّٰهُ الصَّمَدُo لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْo وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌo (الاخلاص112:1-4) کہہ دے (اے رسولؐ) وہ اللہ ایک ہے، تمام مخلوقات کا حاجت روا ہے، نہ اُس نے کسی کو جنا ہے اور نہ وہ خود جنایا گیا ہے، نہ کوئی اور اُس کی شان کا ہے۔

اس سورت میں اُس پہلے خطبہ کو ایک اور انداز میں بیان کیا گیا ہے، یعنی دُنیا میں

جس رب العالمین کی خالص عبادت قائم کرنے کے واسطے مذہب اسلام کاظہور ہوا ہے، وہ اللہ تعالیٰ ایک ہے، تمام عالم کا مرجع اور حاجت روا ہے۔ نہ اُس نے کسی کو جنا ہے، کہ اولاد کی حیثیت میں اُس کا وارث ہو، نہ وہ خود جنایا گیا ہے کہ موت اُس پر وارد ہو، نہ کوئی اُس کے شان کا ہے کہ اُس کی برابری کا دم مار سکے۔

اس ابتدائی اور انتہائی اتحاد سے عملی صورت میں بتلادیا گیا ہے کہ اس کے مابین جو امور ہیں، وہ اسی شجر اسلام کی سرسبز شاخیں اور اسی کے خوشنما برگ وبار ہیں۔

اس کے بعد قرآن مجید میں دوسورتیں ہیں، جن پر اس کتاب کا خاتمہ ہوا ہے، ان سورتوں کے ذریعے سے یہ عملی سبق دیا گیا ہے، کہ قرآن مجید کی قرأت کے بعد انسان کو اللہ تعالیٰ کی پناہ میں رہنے کا آرزومند ہونا چاہئے۔ اس مقام پر سب سے آخری سورت کو درج کیا جاتا ہے، دیکھو سورۂ ذیل۔

(15) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ o قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ o مَلِكِ النَّاسِ o إِلٰهِ النَّاسِ o مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ o الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ o مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ o (النّاس 114:6-1) (پڑھ) اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان بڑا رحم والا ہے۔ کہہ دے (اے رسولؐ) میں پناہ چاہتا ہوں، انسان کے رب کی انسان کے مالک کی انسان کے معبود کی اس شیطان کے وسوسوں کی بُرائی سے جو جن وانس میں سے لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا ہے۔

اس سورت میں بتلایا گیا ہے کہ انسان کی مخلصی اسی امر میں ہے کہ وہ اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ کی پناہ میں لے آئے کیوں کہ

اول: وہی تمام انسانوں کا حقیقتاً تربیت کرنے والا ہے، مالک ہے معبود ہے۔

دوم: اُسی کی پناہ میں رہنے سے انسان شریروں کے وسوسوں سے محفوظ رہ سکتا ہے۔

ربُّ العالمین کی پناہ میں آنے سے مقصود یہ ہے کہ انسان ہمیشہ اپنے معاملات میں اُسی کی پاک کتاب کے زیر سایہ رہے، اور اُسی کے فیصلہ کو بہ طیب خاطر تسلیم کرے۔ زمانِ نزول قرآن مجید میں حاسد اور شریر جماعتوں نے خلافِ واقع روایات کے ذریعے سے جو وسوسے پیدا کر دیئے تھے، یا ایسے لوگ آئندہ جو اوہام پیدا کریں، اُن کے بُرے نتائج سے بچنے کا یہی ایک ذریعہ ہے، کہ انسان اپنے آپ کو کلامِ ربُّ الناس (قرآن مجید) کی پناہ میں کر لے۔

اس سورت کا قرآن مجید کے خاتمہ پر ہونا ایسا ہی ضروری تھا جیسا سورۃ الحمد کا اُس کے ابتداء میں ہونا اس ترتیب کی تائید آیت ذیل سے ہوتی ہے۔

(16) فَإِذَا قَرَأْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ○ (النحل 16:98)

پھر جب تو قرآن پڑھ چکے تو پناہ مانگ ساتھ اللہ کے شیطان مردود سے۔

اس آیت کے ترجمہ میں فَإِذَا قَرَأْتَ الْقُرْاٰنَ کے معنے یہ کئے گئے ہیں، "پھر جب تو قرآن پڑھ چکے"، اس معنی کی تائید قرآن مجید کی بے شمار آیات سے ہوتی ہے جہاں صیغہ ماضی پر اذا کا استعمال ہوا ہے۔

اس مقام پر صرف وہ آیتیں بطور مثال کے درج کی جاتی ہیں جو بلحاظ ترتیب الفاظ، صیغۂ خطاب اور نحوی ترکیب کے اس آیت کے بہت زیادہ مشابہ ہیں۔

(17)... وَشَاوِرْهُمْ فِي الْأَمْرِ فَإِذَا عَزَمْتَ فَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِيْنَ○ (ال عمران 3:159) اور تو اُن سے کام میں مشورہ کر، پھر جب تو پختہ ارادہ کر لے تو اللہ پر توکل کر، بے شک اللہ توکل کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے۔

(18) وَإِذَا رَأَيْتَ الَّذِيْنَ يَخُوْضُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖ ....(الانعام 68:4) اور جب تو ان لوگوں کو دیکھ لے جو ہماری آیتوں میں خوض (خلط مبحث) کرتے ہیں تو اُن سے منہ پھیر لے یہاں تک کہ اس کے سوا کسی اور بات میں خوض کرنے لگ جائیں۔

(19) فَإِذَا اسْتَوَيْتَ أَنْتَ وَمَنْ مَّعَكَ عَلَى الْفُلْكِ فَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ نَجّٰنَا مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ o(المؤمنون 28:23) پس جب تو اور تیرے ساتھی کشتی پر برقرار ہو چکیں، پھر کہہ سب قسم کی بڑائی اسی اللہ کے واسطے ہے، جس نے ہم کو ظالموں کی قوم سے نجات دی۔

(20) فَإِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ oوَإِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ o(الم نشرح 94:8-7)
پھر جب تو فارغ ہو جائے تو قائم ہو جا اور اپنے رب کی طرف رجوع کر۔

آیت نمبر (17) میں الفاظ وَشَاوِرْهُمْ فِي الْأَمْرِ مرقوم ہیں جن میں اہل الرائے سے مشورہ کرنے کا حکم ہے، اس کے بعد ارشاد ہوا ہے کہ جب تو پختہ ارادہ کر چکے تو اللہ پر بھروسہ کر، بے شک اللہ ایسا بھروسہ رکھنے والوں کو پسند کرتا ہے۔ اگر کسی ارادہ پر قیام اور استحکام نہیں تو توکل کا حکم بیکار ہو جائے گا۔

آیت نمبر (18) میں ہے کہ جب تو اُن لوگوں کو دیکھ لے (یا دیکھ چکے) جو ہماری آیات میں خوض کرتے ہیں، یعنی اصلی مفہوم کو خلط ملط کر دیتے ہیں تو اُن سے منہ پھیر لے، یہاں تک کہ وہ اس کے سوا اور باتوں میں خوض کرنے لگیں۔ ایسے لوگوں سے اعراض کا جو حکم ہے وہ رویت سے پہلے عائد نہیں ہو سکتا۔

آیت نمبر (19) میں جناب نوح سلامٌ علیہ کو حکم ہوتا ہے کہ جب تو اور تیرے

ساتھی کشتی پر برقرار ہوچکیں تو اللہ تعالیٰ کا شکر کر جس نے تم کو ظالموں سے نجات دی۔اس ادائے شکر کی تعمیل اُس وقت تک ہو نہیں سکتی کہ تمام جماعت کشتی پر سوار ہو کر ظالموں کی زد سے نکل جائے۔آیت نمبر (20) میں ہے کہ جب تو اشغال سے فارغ ہو چکے تو استقلال سے قائم ہو کر اپنے رب کی طرف رجوع کر۔

ان تمام آیات کے مسلمہ طور پر یہی معنے لیے جاتے ہیں جو اوپر مرقوم ہیں کیوں کہ سوا ان معانی کے دوسرے معانی جن سے اُس فعل کا ارادہ مقصود ہو جس پر اِذا واقع ہوا ہے کبھی راست نہیں آتے۔

آیاتِ مذکورہ بالا کے آخر میں چونکہ شرطیہ احکام درج ہیں اس واسطے شرائط مندرجہ آیات کا عمل بھی بزبانِ حال یا استقبال ہوگا۔

علاوہ ان آیات کے واقعات ذیل بھی انہیں معنوں کے مؤید ہیں۔

اول: نظم وترتیب قرآن مجید میں جو یقیناً من جانب اللہ ہے۔اس حکم کے طریق عمل کا عملی سبق **معوذتین** سے ملتا ہے جو قرآن مجید کے خاتمہ پر ہیں۔

دوم: اگر اس حکم کی تعمیل قرآن مجید کی قرأت شروع کرنے سے پہلے ضروری ہوتی تو لازم تھا کہ ترتیب قرآن مجید میں یہ سورتیں ابتداء میں مرقوم ہوتیں۔یا کوئی اور الفاظ ہوتے جن سے اس حکم کی تعمیل اسی طرح ہو جاتی جیسے ان دونوں سورتوں کے اخیر میں رکھنے سے ہوئی ہے حالانکہ ایسا نہیں ہے۔

سوم: قرآن مجید میں جہاں کہیں صیغہ ماضی پر اِذا کا استعمال ہوا ہے۔وہاں مصدری معنے کا ارادہ کرنا مقصود نہیں ہے۔سُبْحٰنَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا یَصِفُوْنَo وَسَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَo وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَo (صٓ 37:180-182)

تمت

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

درج ذیل کتب (E-Books)

کی Djvu Files مفت دستیاب ہیں

معجم الادوات و الضّمائر فی القرآن الکریم

(تکملة المعجم المفہرس لا لفاظ القرآن الکریم)

☆ ڈاکٹر اسمٰعیل احمد عمایرہ ☆ ڈاکٹر عبدالحمید مصطفیٰ السید

=================

مشمولاتِ قرآنِ عظیم

☆ میجر جنرل محمد نواز ملک

=======================

المعجم المفہرس لا لفاظ القرآن الکریم

☆ محمّد فؤاد عبدالباقی

=================

قرآن سمجھنے کے لیے معاون مزید E-Books کے لیے رابطہ فرمائیں۔ شکریہ۔

☆درج ذیل کتب کم قیمت پر دستیاب ہیں☆

☆ قرآن کا معاشی نظریہ (رحمت اللہ طارق)

☆ قربانی کی شرعی حیثیت (رحمت اللہ طارق)

☆ قتل مرتد کی شرعی حیثیت (رحمت اللہ طارق)

☆زمینداری جاگیرداری اور اسلام (رحمت اللہ طارق)

☆ لباس اور چہرہ کیسا ہونا چاہئے؟ (رحمت اللہ طارق)

☆ تفسیر منسوخ القرآن (رحمت اللہ طارق)

☆ تفسیر برہان القرآن (رحمت اللہ طارق)

☆ تفسیر میزان القرآن (رحمت اللہ طارق)

☆ دانشوران قرآن (رحمت اللہ طارق)

☆ ہمارے دینی علوم ☆ (علامہ حافظ محمد اسلم جیراجپوری)

☆عیسیٰؑ ابن مریم (ابن مریم پرویز اور طاہر سورتی)

☆(محمد عصمت ابو سلیم)

☆ شَهَادَتُ الْفُرْقَان عَلىٰ جَمْعِ الْقُرْآن

☆ شیخ عطاء اللہ

☆المعجم المفهرس لالفاظ القرآن الكريم


قیمت اور ڈاک خرچ کے لئے رابطہ برائے خط، SMS, E-Mail، فون

sirsyedmemlib@hotmail.com

سر سید میموریل لائبریری ۔ کالج شاپ، جی ٹی روڈ، باغبانپورہ، لاہور

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

...اَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَلَا تَکُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ o

(تم سب) قائم کرو الصلوٰۃ اور نہ ہو جاؤ مشرکین۔ (الرّوم 31:30)

# اَلصَّلٰوۃ سے زندگی کا ربط



مولانا شاہ محمد جعفر پھلواروی



سر سید میموریل لائبریری، باغبان پورہ، لاہور

# الصلٰوۃ سے زندگی کا ربط۔

ایک دو جگہ نہیں، کئی سو جگہ قرآن مجید میں صلٰوۃ کا حکم، صلٰوۃ کا مقصد، اہل صلٰوۃ کی مدح وغیرہ موجود ہے۔ ہمیں اس وقت ان کی تفصیلات میں جانا نہیں، بلکہ صلٰوۃ کے ایک خاص پہلو کو اجاگر کرنا ہے۔ اس زاویۂ نظر سے اگر صلٰوۃ کو نہ دیکھا جائے تو صرف صلٰوۃ ہی کی نہیں بلکہ پورے نظام عبادت کی وسیع دُنیا ایک تنگ وتاریک کوٹھڑی میں بند ہو کر رہ جاتی ہے۔ صلٰوۃ کا ترجمہ ہماری زبان میں ''نماز'' کیا جاتا ہے۔ ہم بھی یہی لفظ استعمال کریں گے۔ لیکن نماز کو محض چند حرکات وکلمات نہ سمجھا جائے۔ بلکہ اس سے صلٰوۃ ہی کا وہ وسیع مفہوم سمجھئے جس کی تھوڑی تشریح اس وقت پیش کرنا چاہتے ہیں۔

پہلے یہ بات ذہن نشین کر لینی چاہیئے کہ صلٰوۃ کو عموماً ہر جگہ اقامت سے وابستہ کیا گیا ہے۔ کہیں **يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ** کہا گیا ہے اور کسی جگہ **اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ** ہے اور کسی جگہ **اَقَامُ الصَّلٰوة** وغیرہ۔ جہاں صلٰوۃ اقامت کے بغیر ہے، وہاں نماز پڑھنا ہی سمجھنا چاہیئے۔ مثلاً.... **مِنْ قَبْلِ صَلٰوةِ الْفَجْرِ.... وَمِن بَعْدِ صَلٰوةِ الْعِشَاءِ**(النور 24: 58) وغیرہ۔

اقامت کے معنی ہیں قائم کرنا، قائم رکھنا۔ یہ لفظ کسی ایسے کام کے لیے نہیں آتا جو چند منٹ کے لئے ہوا اور پھر ختم ہو جائے۔ قرآن میں ہے:... **اَقِيْمُوا الدِّيْنَ**...(الشوریٰ 42:13) دین قائم کرو۔ اس کا یہ مفہوم نہیں کہ چند منٹ یا چند دن کے لیے دین قائم رکھو، اس کے بعد ختم کر دو۔

اور اقامتِ حدود... **أَنْ يُّقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ** ...(البقرة 2-230) کا مطلب بھی اس کا مستقل قیام ہے۔ **وَأَقِيْمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ**(الرحمٰن 55:9) کا یہ مطلب نہیں

کہ کبھی برابر تو لو اور کبھی ڈنڈی مارلو، بلکہ یہ ایک مستقل کاروبار ہے۔

مختصر یہ کہ صرف نماز پڑھ لینے کا کام تو چند منٹ میں پورا ہو جاتا ہے، اس لیے اس پڑھ لینے پر لفظ اقامت صادق نہیں آتا۔ اقامت ایک ایسا فعل ہے جس میں قیام ودوام ہوتا ہے۔ گویا اقامت صلوٰۃ ایک نظام ہے جو چند منٹ بعد ختم نہیں ہو جاتا۔ بلکہ دوامی طور پر قائم رہتا ہے۔ نماز کے کلمات وحرکات ایک جز ووقتی اظہار ہے ہمہ وقتی نظام صلوٰۃ کا اور یہ ایک ایسا نظام ہے جو پوری زندگی کے اعمال وظائف کو اپنی آغوش میں سمیٹے ہوئے ہے۔ ایک فوجی سپاہی جب اپنی پریڈ سے فارغ ہو جاتا ہے تو اس کے بارے میں یہ نہیں کہا جاسکتا کہ اب یہ فوجی سپاہی نہیں رہا۔ وہ بہر حال ہمہ وقتی فوجی سپاہی ہے، پریڈ سے پہلے بھی، پریڈ کے وقت بھی اور پریڈ کے بعد بھی۔

اسی طرح ایک نمازی صرف اسی وقت نمازی نہیں رہتا، جب وہ نماز پڑھ رہا ہوتا ہے۔ وہ پڑھنے سے پہلے، پڑھنے کے دوران اور پڑھ چکنے کے بعد ہر حال میں نمازی ہے۔ کیونکہ اس کی پوری زندگی نماز ہے، اگر وہ مومن ومسلم ہے۔ اگر نماز پڑھنے سے پہلے اور بعد میں اس کی زندگی نماز نہیں تو اس کی نماز صرف پڑھ لینا تو ہے لیکن اقامت صلوٰۃ نہیں۔

صلوٰۃ کو قرآن نے جہاں نماز پڑھنے کے معنے میں لیا ہے۔ وہاں اس کا ایک بہت وسیع مفہوم بھی لیا ہے اور یہ معنی اقامت صلوٰۃ کے مفہوم سے قریب ترین رشتہ رکھتا ہے۔ ارشاد قرآنی ہے کہ:

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللّٰهَ يُسَبِّحُ لَهُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَالطَّيْرُ صَٰفَّٰتٍ ۖ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهُ وَتَسْبِيحَهُ ۗ وَاللّٰهُ عَلِيمٌ بِمَا يَفْعَلُونَ ۝ (النور 41:24)

یعنی کیا تم دیکھتے نہیں کہ جو بھی زمین وآسمان میں ہے، وہ اور پروں کو پھیلائے

ہوئے پرندے سب اللہ کی تسبیح کرتے ہیں۔ یہ سب کے سب اپنی صلوٰۃ
اور تسبیح سے واقف ہیں۔ اور یہ جو کچھ کرتے ہیں۔ اللہ اسے جانتا ہے۔

ذرا سوچئے۔ کیا یہ اُڑتے ہوئے پرندے وضو کرتے ہیں؟ اذان کہتے ہیں؟ قبلہ رو ہو کر نیت باندھتے ہیں؟ قیام، رکوع، قومہ، سجود، تشہد کر کے سلام پھیرتے ہیں؟ یقیناً نہیں۔ پھر ان کی نماز کا کیا مطلب ہوا؟ ظاہر ہے کہ ان کی صلوٰۃ کا مطلب فرائض وجود کی ادائیگی ہے جو ان کی اپنی اپنی جبلت وفطرت کے مطابق ہوتی ہے۔ ٹھیک اسی طرح انسان کی صلوٰۃ کا مطلب بھی اس کے فرائض زندگی کی ادائیگی ہے اور یہی اقامت صلوٰۃ کا مفہوم ہے۔ محض صلوٰۃ یا نماز پڑھنا صرف ایک حصہ ہے اس پورے نظام اقامت کا جس کا تعلق انسان کی اختیاری زندگی سے ہے۔ وہ سپاہی کبھی سپاہی تصور نہیں کیا جا سکتا جو پریڈ میں حاضر ہو جایا کرے۔ لیکن نہ تو سپاہی کی زندگی اختیار کرے اور نہ سپاہی کے فرائض ادا کرے۔ مومن اللہ کا سپاہی ہے اور اس کا حال بھی اس سپاہی سے مختلف نہیں۔

غرض فرائض زندگی میں صرف نماز پڑھ لینا نہیں ہے۔ بے شمار دوسری چیزیں بھی ہیں۔ چوبیس گھنٹوں کی تمام نمازیں زیادہ سے زیادہ دو چار گھنٹے لے سکتی ہیں، باقی بیس بائیس گھنٹے کیا صلوٰۃ سے خالی رہنے چاہئیں؟ اگر وقت کا یہ بڑا حصہ صلوٰۃ سے خالی ہوا اور صرف فرض ونفل نمازیں ادا کر لی جائیں تو ادائے صلوٰۃ تو شاید ہو جائے لیکن اقامتِ صلوٰۃ نہیں ہو سکتی۔ اقامتِ صلوٰۃ تو وہ پورا نظام ہے جس کی اقامت ساری زندگی کے وظائف واعمال پر حاوی ومحیط ہوتی ہے۔

دوسرے لفظوں میں اسے یوں کہئے کہ صلوٰۃ میں وہ تمام ذرائع ووسائل بھی داخل ہیں جو صلوٰۃ تک پہنچاتے ہیں یا جن کے بغیر ادائے صلوٰۃ نہیں ہو سکتی۔ اور اس صلوٰۃ میں

وہ تمام مقاصد ونتائج بھی شامل ہیں جن کی تکمیل بذریعہ صلوٰۃ ہوتی ہے اس کی کچھ تشریح بھی سُن لینی چاہیے، اس سے کچھ اندازہ ہو سکے گا کہ یہ اقامت صلوٰۃ کا نظام کس طرح پوری زندگی کے وظائف واعمال پر حاوی ہے۔

ذرا غور کیجئے!

1۔ فرض نماز اجتماعی طور پر ادا کی جاتی ہے اور جس جگہ ادا کی جاتی ہے اسے مسجد کہتے ہیں۔ ہر دور کے تمدن اور ہر ملک کے موسمی حالات کے مطابق مسجد تعمیر کرنا صلوٰۃ ہی کا ایک جزو ہے۔ یہ مساجد ہماری اجتماعی تربیت کا مرکز ہوتی ہیں۔لیکن یہ یوں ہی نہیں بن جاتیں۔موجودہ دور کے تقاضوں کے مطابق اس میں پختہ اینٹیں، سیمنٹ، لوہا، لکڑی، رنگ، نقش ونگار، خطاطی، سنگ تراشی، انجینئرنگ، سمت کعبہ کی درستی وغیرہ سب کچھ صلوٰۃ ہی کا حصہ ہے۔دوسرے لفظوں میں اینٹوں کا بھٹہ لگانا بھی صلوٰۃ ہے، سیمنٹ کا کارخانہ چلانا، لوہے کی فیکٹری لگانا، لکڑی چیرنے کی آرا مشین اور کارپینٹری، رنگ تیار کرنا، عمدہ نقش ونگار اور خطاطی کا فن، سنگ تراشی کا ہنر، انجینئری، سمتِ کعبہ درست کرنے کا جغرافیائی علم، چٹائیاں اور دریاں بنانے کا کام سب کچھ صلوٰۃ ہے۔اگر وہاں گھڑی لگاتے ہیں تو گھڑی سازی کا کام بھی صلوٰۃ ہے، وہاں اگر برقی پنکھے، قمقمے اور لاؤڈ اسپیکر لگائیں تو پاور ہاؤس قائم کرنا بھی صلوٰۃ ہے۔یہ تمام باتیں ہر جگہ اور ہر مسجد میں فی الحال نہیں اور ان میں کئی چیزیں ایسی بھی ہیں جن کے بغیر مسجد کا کام چل رہا ہے۔ لیکن اس کے جتنے ضروری اجزاء امکان واستطاعت کے مطابق شامل مسجد ہیں، وہ بہر حال صلوٰۃ ہیں۔اور آئندہ جو چیزیں شامل مسجد ہوتی رہیں گی، وہ بھی داخل صلوٰۃ ہوں گی۔مسجد کا صلوٰۃ سے اتنا گہرا ربط ہے کہ قرآن میں عبادت گاہ کو موضع الصلوٰۃ کی بجائے تنہا، صلوٰۃ ہی کے لفظ سے یاد کیا گیا ہے۔

...لَّهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَبِيَعٌ وَصَلَوٰتٌ وَمَسَاجِدُ ....(الحج40:22)

پس خود مسجد (سجدہ گاہ) صلوٰۃ ہےتو مسجد جن اجزاء سے مرکب ہوگی وہ سب صلوٰۃ ہی ہونگے۔

2-اس کے بعد دیکھیے صلوٰۃ کے لیے طہارت بدنی بھی ضروری ہے۔بصورتِ جنابت غسل (...وَإِنْ كُنتُمْ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوا....المائدۃ6:5) اورعام حالات میں وضو ... إِذَا قُمْتُمْ إِلَى الصَّلوٰةِ فَاغْسِلُوا وُجُوهَكُمْ وَأَيْدِيَكُمْ .....المائدۃ6:5)بدنی طہارت کے علاوہ کپڑوں کی طہارت بھی ضروری ہے۔ان تمام طہارتوں کے بغیر نماز نہیں ہوسکتی۔لہٰذا طاہرومطہر پانی حاصل کرنے کے جتنے وسائل ہیں وہ سب صلوٰۃ ہی ہیں۔خواہ وہ کنوئیں کی کھدائی ہویا ہینڈ پمپ کے لیے بورنگ کا ہنر ہویا پائپ کے ذریعے ٹونٹیوں تک پانی لانے کے لیے واٹر ورکس کا انتظام ہو،سب کچھ صلوٰۃ ہی ہے۔

3ستر پوشی بھی نماز کے لیے ضروری ہے(...خُذُوا زِينَتَكُمْ عِندَ كُلِّ مَسْجِدٍ.... اعراف 7-31)پس گرم وسرد کپڑے تیار کرنے کے لیے جتنی ملیں یا کھڈیاں ہیں وہ بھی صلوٰۃ ہیں بلکہ انہیں سینے کے سوئیاں،مشینیں اور دھاگے تیار کرنا بھی صلوٰۃ ہے۔کیونکہ ان چیزوں کے بغیر وہ ستر پوشی نہیں ہوسکتی جو نماز کے لیے ضروری شرط ہے۔

4- نماز میں شریک ہونے کے لیے جسمانی صحت بھی ضروری ہے۔لہٰذا خالص غذاؤں کا اہتمام اور میڈیکل سائنس اور دوائیں تیار کرنے والے کارخانے بھی صلوٰۃ ہیں۔

5- نماز میں یکسوئی خشوع وخضوع اور حضورقلب بھی ضروری ہے۔لہٰذا ایسا ہموار معاشرہ قائم کرنا بھی صلوٰۃ ہے،جس کا عادلانہ نظام ذہنوں کو سکون بخشے۔جہاں کی معاشی بدحالی دلوں کا چین نہ چھین لے،جہاں نہ حزنِ دوش ہو اور نہ فکر فردا۔جہاں چوری اغواء

قتل، ڈاکہ، غضب، ظلم، ناانصافی، جانب داری، طبقاتی تفاوت وغیرہ کا کوئی خوف نہ ہو۔ جہاں ہر ایک کے پاس مکان ہو۔ بال بچوں کی تعلیم، تربیت علاج، خوراک، پوشاک اور روزگار کے لیے ترسنا نہ پڑے۔ جہاں ہر فرد کو ترقی کے لیے یکساں مواقع حاصل ہوں۔ اور ہر شخص کو جینے کا حق، خوش اور پرسکون رہنے کا حق حاصل ہو۔ ایسا معاشرہ قائم کرنا صرف جزوِ صلوٰۃ نہیں عین صلوٰۃ ہے۔ ایسی عین صلوٰۃ جو صلوٰۃ کا اصل مقصد ہے اور صلوٰۃ کا لازمی تقاضا ہے۔ ایسا معاشرہ قائم کرنے کی ہر کوشش عین جہاد فی سبیل اللہ ہے اور اس کوشش سے غفلت بے اعتنائی اور کوتاہی برتنا جہاد سے صریح روگردانی ہے۔ اس جہاد کے بغیر محض نماز پڑھ لینا ایک بے روح بے کیف اور بے معنی سا عمل ہے۔

## نتیجہ:

آپ نے اندازہ کرلیا ہوگا کہ محض نماز پڑھ لینا بس ایک عمل نماز ہے، لیکن یہ اقامتِ صلوٰۃ نہیں۔ اقامتِ صلوٰۃ کا دائرہ اتنا وسیع ہے کہ زندگی کا کوئی گوشہ اس سے خالی نہیں۔ صلوٰۃ جب مسجد کی چار دیواریوں سے باہر نکلتی ہے تو پوری زندگی پر پھیل کر اقامتِ صلوٰۃ بنتی ہے اور وہ ساری کوششیں جو اس نظام کے قیام کے لیے ہوں جہاد ہوتی ہیں اور اس جہاد میں جنگ، صلح معاہدہ، جنگی تیاریاں، اسلحہ سازی حکمت عملی غرض سب کچھ صلوٰۃ ہی ہوگی۔ کیونکہ سب کا مقصد اقامتِ صلوٰۃ ہی ہے۔

یہ عجیب بات ہوگی کہ صرف نماز پڑھ لینا تو صلوٰۃ ہو اور وہ تمام چیزیں صلوٰۃ سے خارج ہوں جن کے بغیر نماز ہی نہیں ہوتی، یا محض رسمی نماز ہوتی ہے۔

## صلوٰۃ وزکوٰۃ کا ربط۔

اس سلسلے میں ایک بڑی حقیقت اور بھی پیش نظر رکھنی چاہیے اور وہ یہ ہے کہ قرآن میں بیشتر جگہ صلوٰۃ سے زکوٰۃ کو وابستہ رکھا گیا ہے۔عموماً اقامت صلوٰۃ اور ایتائے زکوٰۃ کو ایک ساتھ ہی بیان کیا گیا ہے۔جس کا مطلب اس کے سوا کچھ نہیں کہ یہ دونوں چیزیں ایک دوسرے سے پیوستہ ہیں،اور دونوں ایک ہی سکے کے دو رخ ہیں۔زکوٰۃ بھی صلوٰۃ کی طرح ایک پورا نظام ہے اور صلوٰۃ ہی کی طرح زکوٰۃ بھی تفصیل چاہتی ہے۔لیکن یہاں مختصر لفظوں میں دونوں کا نا قابل انقطاع ربط معلوم کرنے کے لیے اتنا سمجھ لینا چاہیے کہ زکوٰۃ ایک ایسا معاشی نظام ہے جو سب کو خوشحال کردے اور کوئی کسی کا محتاج نہ رہے۔یعنی دولت کی گردش ایسے انداز سے ہوتی رہے کہ سب کی ضرورتیں پوری ہوتی رہیں۔یہی وہ معاشرہ ہے جس کا ہم نے ابھی ذکر کیا ہے۔زکوٰۃ کا یہ مطلب سمجھنا صحیح نہیں کہ ایک طبقہ دولت مندوں کا دوسرا خیرات پر پلنے والوں کا ہمیشہ موجود رہے۔اگر خوشحالی اتنی عام ہوجائے کہ کوئی زکوٰۃ کا لینے والا باقی نہ رہے تو نہ اللہ اور رسول کو اس کا افسوس ہوگا نہ اسلام کو اس سے کوئی صدمہ و نقصان پہنچے گا۔بلکہ خوشی ہوگی کہ اسلام کا اصل مقصد پورا ہو رہا ہے۔قتال کے ہزار فضائل ہوں لیکن یہ مقصود نہیں۔مقصد امن وسلامتی ہے۔اگر امن قائم ہوکر قتال ختم ہوجائے تو اس سے اسلام کے حکم قتال کا کوئی نقصان نہ ہوگا۔بلکہ مقصد قتال پورا ہوجائے گا۔اسی طرح اگر خوشحالی عام ہوکر زکوٰۃ کا سسٹم ختم ہوجائے یعنی کوئی زکوٰۃ لینے والا غریب نہ رہے تو زکوٰۃ کا عظیم مقصد پورا ہوجائے گا۔اس سے کسی اسلامی حکم کو کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔اس مقصد کی تکمیل اگر ڈھائی

فیصد لینے سے پوری ہوتو ڈھائی فیصد لیا جائے گا۔ اگر زیادہ کی ضرورت ہوتو زیادہ وصول کیا جائے۔

اِنَّ فِی الْمَالِ لِحَقًّا سَوَ ائَ الزَّکوٰۃِ ۔ (ترمذی عن فاطمہ بنت قیس)

اگر عفو یعنی زائد از ضرورت کل کی کل پونجی کی ضرورت ہوتو ''عفو'' لے لیا جائے اور کچھ بھی لینے کی ضرورت نہ ہوتو کچھ بھی نہ لیا جائے گا۔ یعنی ہر شخص محنت کر کے اپنا ثمرہ محنت (پیداوار) مملکت کے حوالے کر دے گا اور نمائندہ گانِ مملکت اس کی تمام ضروریات کے ذمہ دار ہوں گے۔ ایسے نظام کا آپ جو بھی چاہیں نام رکھ لیں اس سے بحث نہیں، لیکن اسلامی نظامِ زکوٰۃ سے اس کا کوئی ٹکراؤ نہیں بلکہ نظامِ زکوٰۃ کے مقصد کی تکمیل ہے۔

نظامِ زکوٰۃ اور اقامتِ صلوٰۃ دونوں ایک دوسرے کے بغیر نہیں رہ سکتے۔ دونوں ایثار اور بے لوثی چاہتے ہیں۔ دونوں ایک دوسرے کے مددگار ہیں اور دونوں مل کر اخلاق و معاش کے نظام کی تکمیل کرتے ہیں۔ اقامت صلوٰۃ کا مقصد نظام زکوٰۃ کے بغیر پورا نہیں ہوسکتا۔ اخلاق اور معاش دونوں ایک دوسرے سے ایسے مربوط اور پیوستہ ہیں کہ اُن کو جدا نہیں کیا جا سکتا۔

قرآن پاک نے قصہ شعیبؑ میں اس حقیقت کو یوں بے نقاب کیا ہے کہ سیدنا شعیبؑ کا پیغام سن کر آپ کی امت نے اچھی طرح سمجھ لیا کہ آپؑ کے پیغام صلوٰۃ کا مالیات پر کیا اثر پڑتا ہے۔ امت نے سوال کیا:

قَالُوْا یٰشُعَیْبُ اَصَلٰوتُکَ تَاْمُرُکَ اَنْ نَّتْرُکَ مَا یَعْبُدُ اٰبَآؤُنَآ اَوْ اَنْ نَّفْعَلَ فِیْٓ اَمْوَالِنَا مَا نَشٰٓؤُا ط اِنَّکَ لَاَنْتَ الْحَلِیْمُ الرَّشِیْدُO (ھود 11:87)

اے شعیب! کیاتمہاری صلوٰۃ تمہیں یہ حکم دیتی ہے کہ ہمارے بزرگانِ خاندان جس چیز کی عبادت کرتے آئے ہیں اُسے بھی چھوڑ دیں اور اپنے مال و دولت میں جو تصرف کرنا چاہیں وہ بھی نہ کریں!

آپ نے ملاحظہ فرمایا؟ قوم شعیبؑ بھی اچھی طرح سمجھتی تھی کہ صلوٰۃ کا مطلب صرف نماز کا پڑھ لینا نہیں بلکہ اس کا تعلق براہ راست مال و دولت کے کنٹرول سے بھی ہے، مگر یہ معمولی سا نکتہ ابھی تک ہمارے پڑھے لکھے لوگوں کی سمجھ میں بھی مشکل سے آتا ہے۔ حالانکہ اس دور میں یہ حقیقت بالکل بے نقاب ہو چکی ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے پیغام کا یہ مقصد ہرگز نہ تھا کہ بس نماز پڑھے جاؤ اور دُنیا میں جو کچھ ہو رہا ہے، وہ ہونے دو اور چونکہ ہر ایک کا مال اس کی ''ملکیت'' ہے، اس لیے اس میں کوئی دخل نہ دو۔

## طبقاتی کشمکش کا اصلی سبب:

واقعہ یہ ہے کہ آدم سے لے کر تا ایں دم دُنیا میں جتنی کشمکش ہوتی رہی ہے اس کی تہہ میں محض نماز روزہ کارفرما نہ تھا۔ روزے نماز سے اہل کفر کو کیا تکلیف تھی جو اہل ایمان اور پیغمبروں کی شدید مخالفت پر اتر آتے تھے؟ اہل کفر و شرک تو آج بھی نماز روزے کے پابند حضرات کے معتقد ہوتے ہیں۔ اور انہیں بے نماز روزے خور سے بہتر ہی سمجھتے ہیں۔ انکی انبیاءؑ اور مومنین جیسے پاکباز لوگوں کی دشمنی کرنے کی وجہ صرف نماز روزہ نہ تھی۔ اہل کفر اور اہل ایمان کی کشمکش کا سبب صرف یہ تھا کہ اسلام یعنی انبیاء سے انہیں اپنے مالی مفاد (ویسٹڈ انٹرسٹ) کو شدید خطرہ نظر آتا تھا اور واضح طور پر وہ سمجھتے تھے کہ یہ نماز صرف پوجا پاٹ نہیں۔ بلکہ سب سے پہلے یہ نماز استحصال کو ختم کرتی ہے۔ ان کے زائد از ضرورت مال پر ہاتھ ڈالتی ہے۔ ان کی وہ مسند اقتدار چھینتی ہے جو محض دولت وثروت

کے سہارے قائم ہے۔وہ ان تمام الہوں کو چکنا چور کرتی ہے جن میں سب سے بڑا مشہور الہ ثروت ودولت ہے۔وہ صرف اس سونے کے بچھڑے ہی کی پوجا کو نہیں ختم کرتی جو سامری نے بنایا تھا۔وہ سیم وزر کے ہر اس ڈھیر کو بت قرار دیتی ہے جسے قاضی الحاجات سمجھ کر اندوختہ کیا جاتا ہے اور ضرورت مندوں پر کُل کا کُل خرچ نہیں کیا جاتا۔یہ بت پتھر کے بتوں سے کہیں زیادہ بڑا اور عزیز بُت ہوتا ہے۔اگر کسی بنئے سے یہ کہا جائے کہ یا تو تم لکشمی دیوی کا بُت ہمیں دے دو یا اپنی تجوری سے لاکھ روپے نکال کر ہمارے حوالے کر دو، ورنہ تمہاری جان کی خیر نہیں۔تو وہ بنیا روپیہ کبھی نہیں دے گا۔اپنا بت دے کر اپنی جان بچالے گا۔اس کا عقیدہ یہ ہے کہ یہ دولت لکشمی دیوی ہی کی برکت سے آئی ہے۔اس کا صاف مطلب یہ ہوا کہ اسے دولت پتھر کے معبود سے زیادہ عزیز ہے۔

## کشمکش کا سبب:

یہ دولت ہی ہے جو ہمیشہ سے اب تک دنیا میں کشمکش کا سبب رہی ہے یعنی دُنیا میں رسمی نماز طبقاتی کشمکش کا سبب کبھی نہیں ہوئی۔اگر ہوئی ہے تو صرف وہی نماز جس کو قوم شعیبؑ نے بھانپ لیا تھا کہ یہ محض رسمی پرستش نہیں بلکہ معاشی انصاف کی داعی اور نظام عدل کے لیے ساعی ہے اور دولت مندوں کو اپنی ذات پر ضرورت سے زیادہ خرچ کرنے کی اجازت نہیں دیتی۔ایسی صلوٰۃ کی ترغیب آج بھی دیجئے تو سارے مقدس سرمائے دار درمیان میں وہی مذہبی دلیل پیش کریں گے جو قوم شعیبؑ نے پیش کی تھی کہ کیا تمہاری نماز تمہیں یہ حکم دیتی ہے کہ ہم اپنے آبائی دین کو ترک کر کے اپنے مالی نظام سے دست بردار ہو جائیں، اگر آپ انہیں سمجھائیں کہ اسلامی نظام زکوٰۃ انسانوں کو امیر وغریب کے دو متخالف طبقوں میں بانٹ کر کشمکش کو باقی رکھنا نہیں چاہتا تو یہ لوگ اس وقت بھی قوم

شعیبؑ کی طرح کہہ اٹھیں گے کہ:

....مَا نَفْقَهُ كَثِيْرًا مِمَّا تَقُوْلُ ....(ھود 11:91)

""تمہاری بہت سی باتیں ہماری سمجھ میں نہیں آتیں۔""

## قصصِ قرآنی اور تاریخی تقاضا:

قرآنی قصے دل بہلانے والی کہانیاں نہیں۔ وہ ایسے حقائق ہیں جن کو تاریخ دہراتی رہتی ہے۔ جو لوگ ان حقائق کو قابلِ اعتنا نہیں سمجھتے، یا سمجھ کر چھپاتے ہیں وہ آخر کار داستان پارینہ یا عبرت کا نمونہ بن جاتے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ آج کے دور میں قومِ شعیبؑ کی تاریخ دہرائی جا رہی ہے۔ اس قوم نے ترازو کی ڈنڈی مارنا اپنا پیشہ بنالیا تھا لیکن شاید یہ جُرم اتنا بڑا نہ تھا کہ ان کا طبقہ الٹ دیا جاتا۔ یہ تو اُن کی پوری سوسائٹی کے معاشی نظام اور اس کے غیر عادلانہ کردار کا ایک علامتی نشان تھا۔ ان کا اصلی جرم انسان کو دو غیر متوازن طبقوں میں بانٹ دینا تھا۔ ایک طرف بے نواؤں مفلسوں اور فاقہ کشوں کی کراہتی ہوئی دنیا تھی اور دوسری جانب آسودہ حال عیش پسند مترفین کا ٹولہ تھا، جو دوسروں کو حق دیتے ہوئے ڈنڈی مارنا اپنا حق سمجھتا تھا۔ اسے ہنر مندی سمجھ کر دولت کے ڈھیر جمع کرتا اور اس ثروت کے بل بوتے پر ظلم کو روا رکھتا تھا۔ اور سب سے بڑا ظلم یہ تھا کہ اپنی دولت میں دوسرے حق داروں کا حق ایک لایعنی فعل سمجھتا تھا۔ کس قدر عجیب بات ہے کہ ترازو کا ایک پلا جھک جائے تو رضائے الٰہی کے خلاف ہو لیکن اگر پوری سوسائٹی کا ایک پلڑا جھک جائے اور دوسرا اُٹھ جائے اور کسی بات میں بھی توازن برقرار نہ ہو تو وہ رضائے خداوندی کے عین مطابق سمجھا جائے۔

قومِ شعیبؑ کا جرم یہی تھا کہ وہ اپنی دولت میں سے کسی کا حصہ نکالنا نہ چاہتی تھی اور اسے اس کی ترغیب دی جاتی تو وہ یہ طنز کرتی کہ یہ اچھی صلوٰۃ ہے جو ہماری اپنی مرضی کے

مطابق خرچ کرنے نہ کرنے پر کنٹرول کرتی ہے۔

قصہ مختصر صلوٰۃ اور زکوٰۃ کو ایک دوسرے سے جدا نہیں کیا جا سکتا۔ کیونکہ مالی نظام اور معاشی عدل کے بغیر رسمی نماز تو ہو سکتی ہے اقامت صلوٰۃ نہیں ہو سکتی۔ اس لیے کہ اقامتِ صلوٰۃ زندگی کے جن بے شمار گوشوں کو محیط ہے، ان کی تکمیل کے لیے مالی ایثار، دولت کی صحیح تقسیم، معاشی عدل اور گردش دولت ناگزیر ہے۔ اس لیے نظام زکوٰۃ بھی اقامتِ صلوٰۃ ہی کا ایک ضروری حصہ سمجھنا چاہیئے۔

## اخلاقی وروحانی اقدار:

صلوٰۃ کا نتیجہ قرآن نے یوں بتایا ہے:

.... اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ.... (العنکبوت 29:45)

''یقیناً نماز بے حیائی اور ناپسندیدہ باتوں سے بچاتی ہے۔''

صلوٰۃ سے اگر یہ مقصد حاصل نہ ہو تو وہ صلوٰۃ کی ایک ظاہری رسم کی ادائیگی ہوگی۔ مقصدِ صلوٰۃ کا حصول دراصل اقامتِ صلوٰۃ ہی کا ایک اہم حصہ ہے۔ ایک غیر عادلانہ سوسائٹی بجائے خود ایک بڑی ناپسندیدہ بے حیائی ہے۔ ایسی سوسائٹی میں بے حیائیوں اور جرائم کی فراوانی کوئی تعجب کی بات نہیں۔ جس کے پاس ضروریات زندگی کی تکمیل کا سامان نہ ہو وہ اپنی تکمیل ضروریات کے لیے سب کچھ کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے جو خلاف جہاد اور خلاف تقویٰ ہوتا ہے۔ وہ رشوت بھی لے گا چوری بھی کرے گا۔ ڈنڈی بھی مارے گا۔ ملاوٹ اور اسملنگ، چور بازاری میں بھی تعاون کرے گا، حتیٰ کی جسم فروشی تک مجبور ہوگا۔ کیونکہ اس کے زندہ رہنے کا سامان اسے میسر نہیں۔

دوسری طرف وہ طبقۂ مترفین ہوتا ہے، جو ضروریات سے بہت زیادہ اندوختہ کر لیتا ہے اور اسی مالی فراوانی کے بل بوتے پر ہر قسم کی ناپسندیدہ بے حیائیوں کا ارتکاب کرتا رہتا ہے۔ وہ دوسروں کی محنت اور عصمت دونوں کو خریدتا ہے۔ انہیں ایسی کومگو کی حالت میں رکھتا ہے کہ وہ نہ زندہ رہ سکیں نہ مر سکیں اور پھر مجبور ہو کر اپنی شکم پُری کے لیے ہر قسم کے جرائم کرنے پر مجبور ہو جائیں۔ غرض دونوں طبقوں کی زندگیاں فحشا و منکر کا مظہر بن جاتی ہیں اور ان کی مثال ایسی ہو جاتی ہے جیسے ایک شخص جاری نہر کو روک کر سارا پانی اپنے کھیت میں ڈال لے اور دوسرے کی کھیتی میں پانی نہ جانے دے۔ اس روش کا ایک ہی نتیجہ ہوتا ہے کہ ایک کی کھیتی پانی کی زیادتی سے گل جاتی ہے اور دوسرے کی کھیتی پانی نہ ملنے سے جل جاتی ہے۔ نقصان دونوں کا ہوتا ہے۔ اگر اپنے حق کا پانی اعتدال کے ساتھ حاصل کرے اور دوسرے کے لیے باقی حصہ چھوڑ دے تو دونوں کی کھیتیاں سیراب ہو کر لہلہا اٹھیں گی اور دونوں کا بھلا ہو گا۔ یعنی دونوں طبقوں کے کردار میں اعتدال اور تقویٰ پیدا ہو کر معاشرہ فحشا و منکر سے پاک ہو گا اور صلوٰۃ کا مقصد پورا ہو گا۔

دوسرے لفظوں میں اقامتِ صلوٰۃ کا دائرہ صرف مادّی ضروریات ہی تک محدود نہیں رہے گا بلکہ کردار کی بلندی، اخلاق کی درستی، اقدار کی تخلیق بھی ہوگی۔ دیکھیے اقامتِ صلوٰۃ کی گیرائی کہاں تک پہنچی ہوئی ہے۔ اقامتِ صلوٰۃ میں تو پوری انفرادی اجتماعی زندگی اور زندگی کے سارے اعمال و وظائف آ جاتے ہیں۔ اس میں مساواتِ انسانی کی تربیت بھی ہے۔

؎ ایک ہی صف میں کھڑے ہو گئے محمود و ایاز
نہ کوئی بندہ رہا اور نہ کوئی بندہ نواز

اس میں تنظیم اور ڈسپلن بھی ہے کہ ایک ایک آواز (CAUTION) پر پوری جماعت

کھڑی ہوتی جھکتی اور سر بسجود ہوتی ہے۔

اس میں ایک ندائے حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃ پر سب کے یکجا ہونے کی تعلیم بھی ہے۔ یہ کسی نیکی کے لیے ایک آواز پر جمع ہو کر تعاون کی مشق بھی ہے۔

اس میں وقت کی پابندی بھی ہے۔....

إِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ كِتٰبًا مَّوْقُوْتًا○ (النسآء 4:103)

اس میں انسانی بڑائی کا خاتمہ اللہ کی کبریائی کے اقرار سے ہوجاتا ہے۔ اَللّٰهُ أَكْبَرُ بڑائی کرنے والوں کا احساس برتری اور دبے ہوؤں کا احساس کمتری ایک ساتھ دور کر دیتا ہے۔

یہ ساری باتیں اس وقت اپنا اثر دکھاتی ہیں جب مسجد کے اندر کا یہ انداز مسجد سے باہر نکلنے کے بعد بھی قائم رہے۔ اگر یہ تربیت مسجد کی چہار دیواری میں بند رہے تو صرف صلٰوۃ ہے اور اگر اس کا ظہور مسجد سے باہر پورے معاشرے میں ہو تو اقامت صلٰوۃ ہے۔ کیونکہ اس وقت یہ صرف پرستش یا پوجا پاٹ کی رسمی نماز نہیں رہتی بلکہ پوری زندگی کے وظائف و اعمال کو اپنی گرفت میں لے لیتی ہے۔ تمّت

==================================

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

السلام علیکم و رحمۃ اللّٰہ و برکاتہ!

اس مقالہ کے مطالعہ کے لیے وقت نکالنے پر ہم آپ کے تہہ دل سے مشکور ہیں۔ ہمیں آپ کے تاثرات اور امت مسلمہ میں صلٰوۃ قائم کرنے کے لیے آپ کی تجاویز کا انتظار رہے گا۔ رب العزّت کے حضور آپ کی صحت، سلامتی اور خوشگوار زندگی کے لئے دعا گو۔ انتظامیہ

سر سید میموریل لائبریری، کالج اسٹاپ، جی ٹی روڈ، باغبان پورہ، لاہور 54920

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

...اَقِیۡمُوا الصَّلٰوۃَ وَلَا تَکُوۡنُوۡا مِنَ الۡمُشۡرِکِیۡنَ o

(تم سب) قائم کرو الصلوٰۃ اور نہ ہو جاؤ مشرکین۔(الرّوم 31:30)

# اَلصَّلٰوۃ

# سے زندگی کا ربط



مولانا شاہ محمد جعفر پھلواروی



سر سید ؒ میموریل لائبریری، باغبان پورہ، لاہور

Back Title